म९ तस्य१० एते ११ पंच १२ हेतवः १३ ॥१४॥ نر شریر بانی مین کرکے جو کرم

پرارمبھہ کرتا ہے یا اچھا یا برا اُسکے یہہ پانچ ہیتو ہین تاتپریہ شریر اندریہ انتہ کرن

سے جو کرم برا بھلا ہوتا ہے اُسمین اگیانکے جگت اور اگیان کے کاریہ شریر اندریہ

پران انتہ کرن کرکے جگت چیتن کارن ہے شریر سو یا دیہی چیتن اندریہ پران دیو

یعنے آدت آدد یوتا چکشو وغیرہ کے بہی پنچ کارن ہین کیول آتما کارن کرتا نہین ہے

اگلے شلوکمین بھگوان سپشٹ کہین گے یہ بات بنا شاستر کے پڑہی سُنے اور بنا اُس قاعدہ

کے جانے ہوئے سمجھہ مین آنی مشکل ہے جسکی سمجھہ مین یہ ارتھہ نہ آوے وہ برتہم بیدانت شاستر

مین جو قاعدہ کی گرنتھہ ہین اُنکو پڑھے سُنے جب یہہ ارتھہ جلد سمجھہ مین آجاویگا ÷ ۱۵ ÷

तत्रैवं सति कर्त्तारमात्मानं केवलंतु यः पश्यत्यकृतबुद्धि

त्वान्न स पश्यति:॥१६॥ तत्र १ एवम् २ सति ३ तु ४ यः ५ आ

त्मानम् ६ केवलम् ७ कर्त्तारम् ८ पश्यति ९ अकृतबुद्धित्वा

१० सः ११ दुर्मतिः १२ न १३ पश्यति १४ ॥१६॥ جبکہ ستت کرمون مین یہ پنچ

ہیتو ہین پہر کیول آتما کو کرتا سمجھنا مورکہتا ہے تہان یعنی سب کرمون مین اُسپر کار ہوے سُنے

پہر جو آتما کو کیول کرتا دیکھتا ہے ست شاستر آچاریہ کے اوپدیش سے رہت ہونے سے

یعنی اُسکے گرو نے اُسکو برھمہ گیان اُپدیش نہین کیا اسواسطے اکرت بدہی ہونے سے

یعنی برھمہ گیان ہونے سے سُو درمتی یعنے مند متی مند بھاگ مین انتہ کرن والا آتما کو بنا رتھہ

یعنی جیو لگا یتون جیسا ہے اُسپر کار نہین دیکھتا ہے شرح پچھلے اشلوکمین جس پرکار کہا

تاتپریہ حقیقت مین آتما شُدہ سچدانند نرلکار اکریہ ہے شریر اندریہ وغیرہ پہر انہی کے سمبندہ

جل چندروت آتما کرتا معلوم ہوتا ہے اگیانیون کو جنہون نے بیدانت شاستر شروَن

यस्य नाहंकृ نہین شروَن کیا ہے اسی ہیتو سے مکت نہین ہوتے ہین ÷ ۱۶ ÷

तो भावो बुद्धिर्यस्य न लिप्यते हत्वापि स इमाँल्लोकान्न हन्ति न

निवध्यत ॥१७॥ यस्य १ अहंकृतः २ भावः ३ न ४ यस्य ५ बुद्धिः ६ न ७ लिप्यते ८ स ९ इमान १० लोकान् ११ अपि १२ हत्वा १३ न १४ हन्ति १५ न १६ निवध्यते १७ ॥ १७॥

سو مکتی شُدہ انتہ کرنوالے جو آتما کو اگر یہ جانتے ہین وے باوجود کرم کرنے کے بھی اکرتا ہی ہین اس بات کو کوئی مُتک نیا یسے شری بھگوان کہتے ہین یعنی جب برے کرم ہنسا وغیرہ اُسکو بندھن نہین کرتے ہین تو نیک کرم اُسکو کیسے بندھن کرینگے جسکے اہم کرتا بہاو نہین یعنی یہ کرم مینے نہین کیا ہے اِس کرم کے کرنے مین شریر وغیرہ پنچ ہیتو ہین مین شُدہ اسنگ ابدیار ہت ہون اَور جسکی بدھی نہین لپایمان ہوتی ہے یعنی کسی طرح کا شُبھ اشُبھ کرم پر ار بدہ بشات ہو جاوے ذرا بھی ہرکھ شوک نہووے اچھا کام ہو جانے سے ہرکھ اور بُرے کام مین شوک سو ان لوگون کو جی مار کرکے نہین مارتا ہے نہ بندھن کو پراپت ہوتا ہے تاتپریہ جو مکتی کے اچھا والے دیزات مکتی کے واسطے یتن کرتے ہین جہانتک ہو سکے دیش کال بستو کے انوسار بھگوت بھجن پوجا پاٹھ جپ تیرتھ اشنان وغیرہ کرتے رہتے ہین پرلوک مین آستک بُدھی ہے اور نشکام ہونکے پرتاپ سے شُدہ انتہکرن ہو کر آتما کا گیان پراپت ہوا ہے اگر شاذ و نادر کسی پچھلے پاپ کے اودے ہونے سے پرار بدہ بشات بُرا کام وا لنستہ یا نادانستہ بن جاوے ایسے سجن سے کہ جسکا لکشن اوپر کہا تو اسکا دوش ہرگز اُس مہاتما کو نہین لگے گا جو اسکو دوش سمجھینگے وہ پھل اونکو ہو گا بید شاستر ایشور کا اس بات مین اتفاق ہے ۱۷

ज्ञानंज्ञेयंपरिज्ञाता

त्रिविधाकर्मचोदना करणंकर्मकर्त्तेति त्रिविधःकर्मसंग्रहः

परिज्ञाता १ ज्ञानम् २ ज्ञेयम् ३ त्रिविधा ४ कर्मचोदना ५ कर्त्ता ६ कर्म ७ करणम् ८ इति ९ त्रिविधः १० कर्मसंग्रहः ११ ॥ १८॥

اب پرکار سے آتما کو اکرتا سدہ کرتے ہین گیاتا گیان گیہ تین پرکار کرم کی پریرنا ہے اور

کرتا کرم کرن یہ تین پرکار کرم سنگرہ ہے شرح جاننے والا جاننا جاوے جس سے
جاننے کے یوگ کرم کی پرورتی مین ہیتو آہنہ مفعول فاعل کریا کا آشرے جیسے رام نے
راون کو شستر کرکے مارا رام کرتا راون کرم شستر کرن مارا کریا تاتپریہ جدا بہاس اور
انتہ کرن کی برتی اور شنتر وتر آدی اندریہ وغیرہ بہی کرم کی پرورتی مین ہیتو ہین آتما کو ستہہ
تر لکہا رہتے بندہ مکش جدا بہاس کو ہی ہے آتما بندہ موکش شبد و نکر کے ہی رہتا ہے

ज्ञानं कर्म च कर्त्ता च त्रिधैव गुण भेदतः प्रोच्यते *१८*
गुण संख्याने यथावत् शृणु तान्यपि ॥ १९ ॥ कर्त्ता १ च
२ कर्म ३ च ४ ज्ञानम ५ ॥ भेदतः ६ गुण संख्याने ७ त्रिधा
८ एव ९ प्रोच्यते १० तानि ११ अपि १२ यथावत् १३ शृणु १४ ॥ १९
کرتا کرم وغیرہ سب ترگنا تمک ہین آتما ترگن رہت ہے کرتا اور کرم اور گیان گنون کے
بہید سے سانکہہ شاستر مین تین پرکار کے تم کہتے ہین تنکو تم جو ںکا تیون یعنی جیسے کا
تیسا سن مجہسے تاتپریہ کرتا وغیرہ تین تین بہید ہین ستوگنی تموگنی رجوگنی اور یہ تیون
گن اگیان کر کے کلپت ہین اگیان کے دور ہونے سے پرمانند سروپ نت پراپت آتما
کی پراپتی ہوتی ہے تموگن کو رجوگن سے دور کرے اور رجوگن کو ستوگن سے دور
کرے اور ستوگن کو برہہ بدیا سے دور کرے اسی واسطے یہ تین پرکار کا بہید دکہاکر
آتما کو ان تینون گنون سے پرتہک دکہلایا ہے خوب سمجہنا چاہیے
सर्वभूतेषु येन +१९+

नैकं भावमव्ययमीक्ष्यते । अविभक्तं विभक्तेषु तज्ज्ञानं विद्धि सा
त्विकं ॥ २० ॥ विभक्तेषु १ सर्व भूतेषु २ येन ३ अविभक्तम ४ एकम् ५
भावम ६ अव्ययम ७ ईक्ष्यते ८ तत ९ ज्ञानम १० सात्विकम ११ विद्धि
१२ ॥ २० ॥ ستوگنی گیان یہ ہے پرتہک پرتہک سب ہو تو نہین جس کرکے یعنی جس گیان
کرکے انیتو تنہ ایک بہاو نربکار پرماتما کو دیکہتا ہے سو گیان ستوگنی تو جان شرح

برھما جیسے لیکر چینٹی تک جیسے لستر مین سوت انسیوت تا تپر یہ سب بھوتونمین سچدانند سروپ
شُدہ نرلکار پرماتما ایک ہی ہے دیھونکے اوپادہی سے پرتھک پرتھک دیوتا منکھہ پشو غیرہ
کہا جاتا ہے اسپرکار جو نرلکار نردیو نرگن رہت اسنگ پرماتما کو جانتے ہین جس گیان کرکے
سو گیان ستوگنی ہے ستوگنی پرشونکو یہ گیان ہوتا ہے برھمہ بادی اَدوَیت بادیون کا
یہی گیان ہے ۲۰

पृथक्त्वेन तु यज्ज्ञानंनानाभावान् पृथग्विधान्
वेत्तिसर्वेषु भूतेषु तज्ज्ञानं विद्धि राजसं॥२१॥पृथक्त्वेन१ तु२
यत ३ ज्ञानम ४ तत ५ ज्ञानम ६ राजसम ७ विद्धि ८ सर्वेषु ९ भूतेषु १०
नाना ११ भावान् १२ पृथक् १३ विधान १४ वेत्ति १५॥ २१॥ ہے گیان جو رجوگنی
بھید بادیون کا ہے اسکو کہتے ہین پرتھک بھاو کرکے تم جو گیان لِشن گیانکو رجوگنی تو جان
دوسرے محاورہ سے بھگوان اسی باتکو کہتے ہین ارتھات جس گیانکرکے سب بھوتون مین
طرح طرح کے پدارتھونکو پرتھک پرتھک کر جانتا ہے لِشن گیانکو تو رجوگنی جان شسیع
نردو پدارتھ سچدانند سروپ پرماتما سے آتما کو پرتھک بھاو کرکے جاننا یعنے پرماتما
چید گھن ہے آتما جد کن ہے تا تپر یہ اپدیا کی اوپادہی سے دیھہ درشٹی کرکے ابدنیک
بہرانتی بھید بیوہار مین ہے بھید بادی آتم درشٹی کرکے بھی یعنے نردیو آتما مین بھی
کو ستر انت جانتے ہین یہ گیان رجوگنی بھید بادیونکا ہے ۲۱ यत्तु कृत्स्नव
देकस्मिन कार्ये सक्तमहेतुकं अतत्वार्थवदल्पं चतत्तामसमुदा
हृतं॥२२॥यत१ तु२ तु२ एकस्मिन ३ कार्ये ४ कृतस्न वत ५ सक्तम
६ अहेतुकम ७ च ८ अतत्वार्थ वत ९ अल्पम १० तत ११ तामसम १२
उदाहृतम १३॥२२॥ تموگنی گیانکو کہتے ہین جو گیان تم ایک کاریہ مین سمپورن
وت سکت ہے یعنی ایک کاریہ مین سمپورنوت جو گیان ہے جیسے اسکو براھمن سنیاسی
درشٹی سے اتنا ہی اسی ستھول شریر کو جاننا اور پاشان کی مورتی ہیکو ایشوری رام چیت

آدی سادیو مورتی کو ہی پرمارتھ مین پرماتما جاننا ارتھات اُسنے پرے کچھ اور بزرویو سچدانند شُدہ تتّ نہین ہے مورتیان ہی پرماتما ہین یہ شتریہ براہمن سنیاسی ہے یہی مورتی پاشانکی پرمیشور ہے یہ گیان پرمارتھ سدّہانت نہین ہے پرم تتّ سدّہانت کی پراپتی کا ایک قسم کا سادہن ہے پھر کیا ہے کہ ہیتو رہت یعنی اِسمین کوئی جُگتی نہین ہے اور تُچھ ہے کیونکہ اسکا پھل تھوڑا ہے بیراگ بیبیک وغیرہ سادہنونکی اپیکشا کرکے اِن سادہنوسے چِت کا ملین انتہ کرن شُدہ ہوتا ہے اسپرکار کا جو گیان ہے سو تموگنی کہا ہے تاتپریہ یہ ہے کہ گیانی بھی تین پرکار کے ہین بنا برمہ گیان ہوئے اِسی گیان مین آسکت ہوجانا اور بنا برمہ گیانکے اِسی گیانسے موکش سمجھہ لینی اور برمہ گیانی مہاتما اُنکی برابر اپنے کو سمجھنا مورکہتا ہے اگر اسکو سادہن سمجھے رہینگے تو البتہ توقع ہے کہ کسی کا ملین انتہ کرن شُدّہ ہوکر برمہ گیانکی پراپتی ہو جاوے اور اُسکو جو سدّہانت سمجھہ بیٹھے تو اِسی درجہ پر بیٹھے رہو + ۲۲

नियतं संगरहितः मरागद्वेषतः कृतं ॥ अफलप्रेप्सुना कर्म यत्तत्सात्विकमुच्यते ॥२३॥

अफलप्रेप्सुना १ यत् २ नियतम् ३ कर्म ४ संगरहितम् ५ अरागद्वेषतः ६ कृतम् ७ तत् ८ सात्विकम् ९ उच्यते १० ॥२३॥

کرم تین پرکار کا ہے پرتھم ستوگنی کرم کہتے ہین نہین پھل کی چاہ والے نے جو نِت کرم سنگ رہت بنا راگ دویش کے کیا سو ستوگنی کہا ہے تاتپریہ اشنان دہیان پاٹھہ پوجا تیرتھہ سادہو سیوا وغیرہ کرم کرنا چاہیے شاستر کی آگیا ہے اور اُسمین پریتی بیر کرنے سے بندھن ہوتا ہے اِسواسطے آسکتی اور پھل و پریتی اور بیر کا تیاگ کرنا چاہیے کہ جو وہ کرم انتہ کرنکو شُدّہ کرکے پرمانند سُروپ آتما کو پراپت کرے آسکتی اور پریتی اُس پدارتھ مین کرنی چاہیے کہ جو نِت اکرس ہو اور ایسے ہی پھل کی چاہ کرنی چاہیے اور پھل پراپت ہونے کے پیچھے بھی سادہنونسے بیر نکرنا چاہیے نہ کچھ پر بیتے + ۲۳ +

यत्तु कामेप्सुना कर्म साहंकारेण वा पुनः क्रियते बहुलायासं तद्राजसमुदाहृतम्॥२४॥ कामेप्सुना१ यत्२ कर्म३ साहंकारेण४ पुनः५ वा६ तु७ क्रियते८ बहुलायासम्९ तत्१० राजसम्११ उदाहृतम्१२॥२४॥ رجوگنی کرم کہتے ہین

پہل کی کامنا والے نے جو کرم اہنکار کے سہت کیا ہے اور کرم بہت آیاس لیئے بہت محنت ہوئی ہے جسمین سو کرم رجوگنی کہا ہے تا نپریہ پُتر استری دھن سُرگ وغیرہ بہو گون کے نمت یا یہ اہنکار کرکے کہ ہماری برابر اگنی ہوتری کون ہے جتنے ہمنے تیرتھ کیے ہین کسی سے ہو سکتے ہین برہم گیان وغیرہ سے کیا ہوتا ہے جو ہے سو کرم ہی ہے اب ہم اُمک تیرتھ ہو آئے ہین کرت ہین اور کرم کرنے مین اسقدر محنت کرنی کہ بچار مطلق نہو سکے جیسےکہ تیرتھ یاترا مین چار گیو کوس چلنا چاہیے صبح سے شام تک برابہی مہورت اور پردوش مین بھی رستہ ماننا اسپرکار کے کرم سب رجوگنی ہین ۞۲۴۞

अनुबन्धं क्षयं हिंसामनवेक्ष्य च पौरुषं मोहादारभ्यते कर्म तत्तामसमुदाहृतं॥२५॥ अनुबन्धम्१ च२ क्षयम्३ हिंसा४ पौरुषम्५ अनवेक्ष्य६ मोहात्७ कर्म८ आरभ्यते९ तत्१० तामसम्११ उदाहृतम्१२॥२५॥

تموگنی کرم کہتے ہین پشچات بہاوی اور درب کا خرچ نہایت رنجہ انجار کو نہین دیکھکر کے یعنی نہین بچار کرکے موہ سے جو کرم آرمبہ کیا سو تموگنی کہا ہے تا نپریہ اور ونکی دکہیا دیکہی یا سکر بنا بچار کے یعنی جو مین یہہ کرم کرونگا تو مجھکو پیچھے اسکا کیا نتیجہ کیسا حاصل ہوگا اور کسقدر اس کرم مین روپیہ وغیرہ خرچ ہوگا اور اوروں کو اور مجکو اس کرم مین کسقدر

تکلیف ہوگی اور یہ کام مجھسے ہوسکیگا یا نہین یہ خیال نکرکے کیول موہ سے یعنے
مُورکھتا سے کرم کا پرارمبھہ کر دینا نیرتھہ برت دھرم شالہ ٹھاکر دوارہ وغیرہ
کا بنا بچار پرارمبھہ کر دینے مین اونکی سماپتی بدہی وت اور آنند پورک نہین
ہوگی بلکہ نیونا بیر ہوجانا سہج ہے اسیواسطے تموگنی ایسے کرم کو کہا ہے ٢٥ ❊

मुक्त संगोन हं वादा धृत्युत्साहसमन्वितः सिद्ध सिध्यो
निर्विकारः कर्त्ता सात्विक उच्यते ॥२६॥ मुक्त संग :१ अ
न अंवादी २ धृत्युत्साहसमन्वितः ३ सिद्ध्यसिध्योः ४ नि
विकारः ५ कर्त्ता ६ सात्विक ७ उच्यते ८ ॥२६॥ کرتا تین پرکار کا ہے

پرتھم ستوگنی کرتا کو کہتے ہین سنگ رہت اہنکار رہت دھیرج اُتساہ کرکے
جگت سِدھی اور اسِدھی مین نرلکار ایسا کرتا ستوگنی کہا ہے تاتپریہ کرمون
مین آسکت نہونا چاہیے کیونکہ انتہ کرن شدّہ ہیکے پیچھے اونکو تیاگنا ہوگا جس
چیز سے ایکروز جدا ہوتا ہے اسمین بروقت سمبندھ کے بھی پریتی نکرنے چاہیے
یا اسنگ رہت کا ارتھہ یہہ سمجھنا چاہیے کہ مین اسنگ ہون اور اہنکار نکرنا
چاہیے کہ مین ایسا بید وکت کرم کرتا ہون اور کرمے مین دھیرج اور اُتساہ رکھنا
چاہیے اور اگر دھیرج اور اُتساہ نہووے توکبھی اوس کرم مین پرورتی اور
سِتھتی نہوگی اُتساہ سے کرم مین پرورتی ہوتی ہے اور دھیرج سے کرم مین
سِتھتی رہتی ہے اور کرم کی سِدّہی اور اسِدّہی مین نرلکار رہنا چاہیے یعنے
دیئو یوگ سے اگر کرم پرتیکش پھل دیوے کہ جیسا پھل شاستر مین لکھا ہے یا
ویسا پھل نہووے تو دونون مین نرلکار رہنا چاہیے جو چیز ناشوان ہے وہ ہوئی
نہوئی برابر ہے بلکہ ہوکر ناش ہونے سے نہونا بہتر ہے کرم پھل انتہ کرن شدّہی
دوارا پرمانند سروپ آتما کی پراپتی پر نظر رکھنی چاہیے سو ستوگنی

کرم ستوگنی کرکرتا ہے گا تو بے سندیہہ اُسکا انتہ کرن شُدّہ ہوگا اسیواسطے یہہ کرتا کا
بہید کہا گیا ہے ÷ ۲۶ ÷ रागी कर्म्मफलप्रेप्सुर्लुब्धो हिंसात्म

कोऽशुचिः हर्षशोकान्वितः कर्त्ता राजसः परिकीर्तितः
॥२७॥ रागी१ कर्मफलप्रेप्सः२ लुब्धः३ हिंसात्मकः४
अशुचिः५ हर्षशोकान्वितः६ कर्त्ता७ राजसः८ परिकीर्त्ति
तः९॥२७॥ رجوگنی کرتا کو کہتے ہین پریتی والا یعنی پُتر وغیرہ کی

پریتی کے لیے کرم کرنا کرموں کے پہل کا چاہ والا لوبہی یعنی پرائے دھن کی اِچّھا
والا دوسرے کو تکلیف دینے والا اشرپربانی کرکے اپوتر ہرکھہ اور شوک کرکے
جگت ایسا کرتا رجوگنی کہا ہے تاتپریہ جو پُرش پُتر متر پرجا کی پریتی کے لیے
کرم کرتا ہے یعنے یہ جو مین کرم کرتا ہون اس کرم کے دیکھنے اور سُننے سے میرے
پُتر اور متر اور پرجا آنند ہون گے اِس نیت سے کرم کرنا اور کرم مین ہی محبت
رکہنا اور کرمون کا پھل چاہنا یعنے ساد ہوسیوا وغیرہ کرم کرنے سے پُتر دھن
وغیرہ کی بڑدھی ہوتی ہے اور کرم کرنے سے پرائے مکان کا دھن دھن وغیرہ کی اِچّھا
رکہنی یعنے ہمکو اچّھا کرم کرتا ہوا دیکہکر سُنکر راجا بابو بہت دان دیوینگے اور
اپنے کاریہ سِدّہ ہونیکے لیے دوسری کی تکلیف پر نظر نہ دینی صرف اپنے ہی
کرم کی سِدّہیکو دیکھنا تاتپریہ شاستر کا کرم کے کرانے سے انتہ کرن کی شُدّہی
کا تہا یہ نہ تہا کہ دوسری کا نقصان ہو یا اوسکو تکلیف ہوتی ہو اُسکا خیال رکھنا
چاہیے جہانتک بن سکے دوسرے کو تکلیف نہ دیوے شرپربانی کرکے جو دوسرے
کو کرم کرنے مین تکلیف دیتا ہے اور باہر بہیتر سے اپوتر رہتا ہے ہر وقت
کرم کرنے کے اور ہرکھہ اور شوک رکھتا ہے اگر دیو لوگ سے کسی کرم کا
پہل پرتیکش دیکھہ پڑا تو اُسمین ہرکھہ کرتا ہے اور اگر نہ دیکھہ پڑا تو

ستوک کرتا ہے اس قسم کا کرتار جو گنی ہے اگر ایسا کرتا بید وکت کرم بہی کرتا ہے لیکن
وہ کرم انتہ کرن شدہ ہیکا ہیتو نہین ہے +۲۷+

अयुक्तः प्राकृतः स्तब्धः शठो नैष्कृतिकोलसः विषादी दीर्घसूत्री च कर्ता
तामस उच्यते ॥२८॥ अयुक्तः १ प्राकृतः २ स्तब्धः ३ शठः ४
नैष्कृतिकः ५ अलसः ६ विषादी ७ च ८ दीर्घसूत्री ९ कर्ता १०
तामसः ११ उच्यते १२ ॥२८॥

تموگنی کرتا کو کہتے ہین ہر وقت
کرم کرنیکے اُس کرم مین چت نہ رکہنا یہ نہ سمجہنا کہ اِس کرم کرنیکا اصل نتیجہ کیا
ہے آرتہات ببیک رہت اُتّم یا دُسٹی یعنے کرم تو بید وکت کرنا لیکن یہہ نیت
رکہنی کہ دوسرے کو دہوکہا دیکر اُسکا ورت لینا چاہیے اِس بات کا چہپانے والا
دوسرے کی آجیوکا کا ناش کرنیوالا اور دوسرے کا اپمان کرنیوالا آلسی
ہمیشہ روتی شکل اپرسن رہیگا مستک مین ہر وقت بکہا دے سلوٹ پڑے
رہنی اور جو کام گہڑی کے کرنیکا ہے وہ چار پہر مہینا لگا دیوے ذرا سے کام کا بہت
بستار کر دیوے ایسا کرتا تموگنی کہاتا ہے نشرح اپنے کو کرم کانڈی سمجہکر بہگوت
بہکت اور گیان شٹہوں کو اپنے سے کم ذات سمجہکر انکو نمسکار نکرنا انکے سامنے نمر نہونا
آنکو برا سمجہنا +۲۸+

बुद्धेर्भेदं धृतेश्चैव गुणतस्त्रिविधं शृणु
प्रोच्यमानमशेषेण पृथक्त्वेन धनंजय ॥२९॥ धनंजय १
बुद्धेः २ च ३ धृतेः ४ भेदम् ५ गुणतः ६ त्रिविधम् ७ पृथक्त्वेन ८
प्रोच्यमानम् ९ अशेषेण १० शृणु ११ ॥२९॥

ہے ارجن بدہی کا
اور دہیرج کا بہید گنوں سے تین پرکار کا پرتہک بہاو کرکے یعنے جدا جدا جو اگلے شلوکوں مین
کہتا ہے اسکو سمسّت [illegible] تاتپریہ دنیا مین تموگنی بدہ ہوالے بہی بدہیمان
کہے جاتے ہین سو وہ عقلمندی انکے پرماتما کی پراپتی کے لیے نہین ہے

پرمارتھ کی بات تو گنی رجوگنی بدھی والے نہین جانتے ہین انکو بدھیمان سمجھکر پرمارتھ کے
معاملہ مین انکی سمجھہ پر عمل کرنا نچاہیے اسی واسطے بدھیکا بھید اور دہیرج کا بھید سری
بھگوان دکھاتے ہین ٭ ۲۹ ٭

प्रवृत्तिं चानवृत्तिं चकार्याकार्ये भया
भये वन्धं मोक्षं च या वेत्ति वुद्धिः सा प्रार्थ सा- त्विकी
॥३०॥ पार्थ १ या २ वुद्धिः ३ प्रवृत्तिम ४ च ५ निवृत्तिम ६ च
७ कार्या कार्ये ८ भया भये ९ बन्धम् १० च ११ मोक्षम १२ वे
त्ति १३ सा १४ सात्विका १५ ॥ ३० ॥

بدھی تین پرکار کی ہے پرتھم ستوگنی
بدھیکو کہتے ہین ہے ارجن جو بدھی پرورتی اور نورتی اور کاریہ اور اکاریہ بھی اور
ابھے بندھ اور موکش کو جانتی ہے سو ستوگنی تاتپریہ پرورتی بندہ کا ہیتو ہے
نرورتی مکش کا ہیتو ہے اور اس دیش کال مین ایسے پُرش نے یہ کرنا جوگ ہے
اور یہ نہ کرنا چاہیے اور کھوٹے کام کرنے مین بھے ہوگا اور بھگوت بھجن ببیک
بیراگ آدشبہ کرمون مین بھے نہین ہے اور ہر کار کرم کرنے سے بندہ ہوتا ہے
اور اس پرکار کرمونکے تیاگنے سے موکش ہوتا ہے ایسی جسکی بدھی ہے وہ ستوگنی ہے
بہت کرم ایسے ہین کہ کسی کے واسطے وے مفید ہین اور کسی کے واسطے وے نقصان کرنے
والے ہین ایک کام بعض دیشکالمین کوئی کرسکتا ہے اور بعض دیشکالمین وہ کام
نہین ہوسکتا کسیکو کرم کرنیکا ادھکار ہے کسیکو اوسکے تیاگ کا ادھکار ہے
ایسی ایسی بہت بات ہین مہاتما تورت ستوگنی پُرش جانتے ہین بید شاستر کے صرف
پڑھنے سُننے سے ایسی باتین حاصل ہوسکتی ہین ایک ایک بات سمجھانیکے طرح طرح کے
محاورہ مین مہاتما انیک جگتی اور درشٹانت سے سمجھاسکتے ہین اگر
وے پرسن ہوجاوین تب کتاب پوتھیون مین وے باتین حاصل ہوتی
نہین ہین ٭ ۳۰ ٭

यया धर्ममधर्मं च कार्यं चाका

र्यमेव च अयथावत्प्रजानाति बुद्धिः सा पार्थ राजसी ॥ ३१॥
पार्थ १ यया २ धर्मं ३ च ४ अधर्मम् ५ कार्यं म६ च ७ अका
र्यम् ८ अयथावत् ९ प्रजानाति १० च ११ एव १२ सा १३ बुद्धि
१४ राजसी १५ ॥ ३१॥

رجوگنی بدھی کو کہتے ہین ہے ارجن جسکر کے ارتہات
جس بدہی کر کے دہرم اور ادہرم کاریہ اور اکاریہ کو سندیہ سہت سمجھ جانتا ہے یعنی جیساوت
جیسیکا تیسا نہین جانتا ہے تم سو بدھی رجوگنی تاتپریہ دہرم اور ادہرم کاریہ
اور اکاریہ ہین جسکو سندیہ ہے اُسکے بدہی رجوگنی ہے شاید یہ جیو سچدانند
سروپ پرات پر ہے یانہین بید شاستر مین شاید اودویت بادست ہے یا
نہین کرمون کے سنیاس سے شاید موکش ہوتا ہے یانہین نشکام کرم کرنے
سے شاید انتہ کرن شدہ ہوتا ہے یانہین بید شاستر پرمان ہین یا شاید نہین ہین
ایسے مشتبہ رہنا رجوگنی بدہیکا دوش ہے ٭۳۱٭

अधर्मं धर्म
मिति या मन्यते तमसावृता सर्वार्थान्विपरीतांश्च
बुद्धिः सा पार्थ तामसी ॥ ३२॥ पार्थ १ या २ बुद्धि ३ तम
सावृता ४ अधर्मम् ५ इति ६ धर्मम् ७ मन्यते ८ च ९ सर्वार्था
न् १० विपरीतान् ११ सा १२ तामसी १३ ॥ ३२॥

تموگنی بدھی کو کہتے ہین ہے ارجن جو بدہی تموگن کرکے ڈہکے ہوئے ادہرم
کو ہی دہرم مانتی ہے اور سب ارتہون کو وپریت جس ہدہیکر کے سمجھتا ہے
سو تموگنی تاتپریہ جو پرش قدیمی سناتن مارگ شرتوت سمارت کو چھوڑ کرکے اس
کلیجگ مین جیون نے جو سمپردائے اور پنتھ جاری کیے ہین اُسکو دہرم سمجھکر
اُس طریقہ پر چلتے ہین اسمین غور کرنا چاہیے کہ قدیمی مارگ مین کیا دوش
تھا یہی تموگنی بدھی کا دوش ہے اور شرتی سمرتیون کا ارتھ اپنے مت

کے انوسار کرنا چاہیئے بپریت ارتھ ہے خلاصہ یہ ہے کہ شُرتی سمرتی پرتی پادمارگ دہرم ہے اور کلجگ کے مت جو جاری ہین وے شُرتی سمرتی سے برودھ ہین کیونکہ جو وے شرتی سمرتی کے انوسار ہوتے تو اُس سمپردائے اور پنتھ کا جدا ایک نام تجویز کیا کیا ضرورت تھا صاف معلوم ہوتا ہے کہ کچھ شُرتی سمرتیون کا آشئے لیا کچھ شرتی سمرتیون کا ارتھ اولٹا کیا کچھ اپنی طرف سے لکھدیا اور کہہ دیا کہ یہ گرنتھ شرتی سمرتیون کے مطابق ہے یہ غور کرنا چاہیئے کہ ساکشات شرمُوت سمارت مارگمین اونہون نے کیا دوش سمجھا یہی دکھش نموگنی بُدّھ ہیکا ہے پرورتی لکشن اور نورتی لکشن دہرم دونون پرکار کا ہے ادہکار بہید سے جو پرورتی لکشن دہرم انتہ کرن کی شُدھ ہیکا ہیتو ہے اوسکا انُشٹہان شرمُو سمارت مارگ سے ہے ہوسکتا ہے بہگوت کی کرتا اور پورب سنسکار یہ بات اور ہے اسمین شنکا کچھ نہین ہے کیونکہ پرتہم اُسے انُشٹہان کیا ہوگا کلین انتہ کرنو الیکو بجز اُسکے اور کوئی اُپائے نہین ہے +۳۲+

धृत्याय

याधारयते मनः प्राणेन्द्रियक्रियाः योगेनाव्यभिचारिण्या धृतिः सापार्थ सात्त्विकी ॥ ३३ ॥ पार्थ १ यया २ धृत्या ३ मनः प्राणेन्द्रियक्रियाः ४ धारयते ५ सा ६ धृतिः ७ सात्त्विकी ८ योगेन ९ अव्यभिचारिण्या १० ॥ ३३ ॥

انتہ کرنکی برتی تین پرکار کی ہین منجملہ ان برتیون کے ایک دہیرج برتی کو تین پرکار کی دکھاتے ہین پرتہم ستوگنی دہیرج کو کہتے ہین ہے ارجن جس دہیرتی کرکے من اور پران اور اندریون کی کریا کو دہارن کرتا ہے سو دہرتی یعنی دہیرج ستوگنی کہیئے دہرتی کرکے کرم یوگ اور بہکتی یوگ کرکے جو ابہچارنی لکشن کرکے تاتپریہ سوبہاو کے لکش سے انتہ کرن اور اندریہ اور پران آپنے اپنے دہرم اور بیشئے اور کریا مین پرورت ہوتے ہین دہیرج سے ان سبکو وہان سے روک لینا چاہیئے واسطے پرمانند کی پراپتی کے اور جو انتہ کرن اور اندریہ اور پران کا نرودہ نہین

ہوسکے تو جاننا چاہیے کہ کرم یوگ اور بھگتی یوگ وغیرہ مین کچائی ہے ابھے انتہ کرنکی برتی
دھرتی آدستوگنی نہین ہوئی ہین ستوگن پردہان برتی کی پریکشا کے لیے یہہ دہرتی
کا بھید شری بھگوان نے دکہایا ہے جبتک اندریہ پران انتہ کرن کا نرودہ نہو سکے
تب تک رج تم پردہان برتی کو جانا چاہیے اور اسکے نورتی کے لیے کرم یوگ اور
بھگتی یوگ کا انشٹہان کرنا چاہیے ورنہ صرف اسباب کے جان لینے سے کہ دہرتی
تین کی ہے اس ہیتو سے اپنا مطلب پرمانند نہین پراپت ہوگا + ۳۴ +

यया तु धर्मकामार्थान् धृत्या धारयतेऽर्जुन प्रसंगेन फला
कांक्षी धृतिः सा पार्थ राजसी ॥ ३४ ॥ अर्जुन १ यया २ धृत्या
३ धर्मकामार्थान् ४ धारयते ५ तु ६ पार्थ ७ प्रसंगेन ८ फला
कांक्षी ९ सा १० धृतिः ११ राजसी १२ ॥ ३४ ॥ رجوگنی دہرتی کو کہتے ہین

ہے ارجن جس دہرتی کرکے دہرم اور کام اور ارتھہ کو جو دہارن کرتا ہے یعنی
دہرم ارتھہ کام ہمیشہ تتپر رہتا ہے موکش مین توجہ نہین کرتا ہے اور ہے ارجن
دہرم وغیرہ کے پرسنگ کرکے پہل کی چاہ والا ہے جو جس دہرتی کرے سو دہرتی
رجوگنی ناتیریہ شاستر شرون سے تو یہہ نشچے کیا کہ نشکام کرم کرنا چاہیے پہر اس
کرم کے پرسنگ سے میتر دہن سرگ بیکنٹھ وغیرہ کی اچھا کرنے لگے تو جاننا چاہیے کہ انتہ
کرنکی برتی رج پردہان ہے جبتک پرمانند پراپت پراپنے آتما کو پہل نہ سمجھکر بھگتی
استانگ جوگ اور کرم یوگ وغیرہ کا پہل اپنے آتما سچدانند شدہ سروپ سے
پرتہک کچھ اور پہل سمجھکر انکا انشٹہان کرتا ہے تب تک برتیکو رج تم

یया स्वप्नं भयं शोकं विषादं मद برتی کو رج تم پردہان جاننا چاہیے + ۳۴ +
दमेव च न विमुंचति दुर्मेधा धृतिः सा पार्थ तामसी ॥ ३५ ॥
पार्थ १ दुर्मेधा २ धृतिः १४ यया ३ स्वप्नम् ४ तामसी १५ च ५ भय

म६ शोकम् ७ विषादम् ८ मदम् ९ एव १० न ११ विमुंचति १२ सा॥१३॥३५॥

تموگنی دہرتی کو کہتے ہین ہے ارجن تموگنی بدبسوا لا جس دہرتی کر کے
سپن اور بہے شوک بکہاد مد کو نہین تیاگتا ہے یعنی نہین تیاگ سکتا ہے سو
دہرتی تموگنی تاتپریہ برہ وقت جاگنے کے براہمی مہورت وغیرہ مین نہ جاگ سکے
سوتا ہی رہے اور بید وکت کرم کرنیکے سمے بہی بہے اور شوک اور بکہاد اور مد نبا رہے
ایسے سمے ہی اُنکا تیاگ نہ کرے تو اُسکو جاننا چاہیے کہ اِسکے انتہ کرنکی برتی تم
پر وہان ہے ارتہات آلس کر وہ سوراج دنگرف داو یا دہی کہیل ہنسا وغیرہ کو
سمجھہ لینا چاہیے جبتک شوک مد وغیرہ دور ہوویں تب تک ضرور ہی شاستروکت
کرم پراتہ کال کا اشنان وغیرہ دنیز بہہ برت وغیرہ کرنا چاہیے +۳۵+

सुखं त्विदानीं त्रिविधं शृणु मे भरतर्षभ । अभ्यासाद्रमते यत्र दुःखांतं च निगच्छति ॥३६॥ भरतर्षभ १ इदानीम् २ तु ३ सुखम् ४ त्रिविधम् ५ मे ६ शृणु ७ यत्र ८ अभ्यासात् ९ रमते १० दुःखांतम् ११ च १२ निगच्छति १३ ॥३६॥

کرتا کرم وغیرہ کا بہید تین پرکار کا کہا
اب اِنکا پہل تین پرکار کا کہتے ہین چتردش ادہیای مین جو ست رج تم کا بہید کہا تو وہان
یہ دکہایا کہ یہ تینو گن آتما کو بندہن کرتے ہین اور ستروین ادہیاے مین جو بہید کہا
تو وہان یہہ دکہایا کہ رجوگنی تموگنی تپ وغیرہ نکرنا چاہیے ستوگنی کرنا چاہیے واسطے
واسطے گیان نشٹہا کے کیونکہ ستوگنی پرش کا گیان مین ادہکار ہے اور اِس جگہہ اٹہارہوین
ادہیای مین جو یہ بہید کاریہ اور کارن کا کہا اور اُسکا پہل سکہہ تین پرکار کا کہتے ہین یہان
یہہ دکہاتے ہین کہ کرتا کرم کاریہ کارن وغیرہ مع پہل سب ترگناتمک ہے
آتما کا کسی سے کچھہ کسی طرح کا واستو سمبندہ نہین ہے آبدیگ سمبندہ ہے اِس
شلوک کے آدہے شلوکمین پرتگیا ہے اور آدہے مین ستوگنی سکہہ کا لکشن ہے

ہے ارجن اب تو سکھہ کو تین پرکار کا مجھہ سے سن جس سکھہ مین یعنی ستوگنی سکھہ
مین جسکا لکشن اگلے شلوکمین ہے پرتھم ستوگنی ہی کو سن ابھیاس سے یعنی سہج سہج
روز بروز بڑہتا ہوا رمتا ہے جو سو دوکھون کے انت کو تم پراپت ہوتا ہے یعنی
اُسکو پہر دوکھہ نہین ہوتا ہے دوکھہ کے پار ہو جاتا ہے سب شاسترون کے پڑھنے سننے
اور کرمون کے انشٹھان کرنیکا یہی پہل ہے کہ ستوگنی برتی پردہان ہوکر ہمیشہ
ستوگنی سکھہ بنا رہے اسی سکھہ مین رہنے سے انتر بانچ اپرمیہ پرات پرپرمانند
سروپ آتما کی پراپتی ہوتی ہے ٭۳۶٭

यत्तदग्रे विषमिवपरि
णामेऽमृतोपमं तत्सुखंसात्त्विकं प्रोक्तमात्मबुद्धिप्रसाद
जं ॥३७॥ यत१ ऽग्रे२ विषम३ इव४ तत५ परिणामे६ ऽमृतम
बुद्धिप्रसादजम७ ऽमृतोपमम८ तत९ सुखम१० सात्त्वि
कम११ प्रोक्तम१२ ॥३७॥

جو سکھہ پہلے پرارمبھہ سمے بش وت ہوتا ہے
اپنی بدہی کے پرساد سے امرت کی سدرش سو سکھہ ستوگنی کہا ہے تاتپریہ بیراگ
آتم دہیان گیان سمادہی شتر پرایندریہ انتہ کرن پران کے نرودہ مین پرتھم دوکھہ
معلوم ہوتا ہے اور جب انتہ کرن کی برتی رجوگنی تموگنی کم ہو جاتی ہین نرمل ستوگنی
برتی پردہان ہو جاتی ہے یعنی دیا چھما کوملتا ستیہ سنتوش دہیرج شم دم
اوپرتی تتیکشا شردہا سادہنا نکتی کی اچھا ببیک بیراگ وغیرہ یہہ برتے
جب پردہان ہوتی ہین او سمے کا سکھہ امرت کے سدرش اسواسطے کہا کہ
وہ سکھہ اپنے بمب پرمانند آتم کو دکہا دیتا ہے بدہی کا پرساد یعنی پرسنتا اسیکو
کہتے ہین کہ انتہ کرن کا رج تم دور ہوکر یہ سکھہ پرکٹ ہوتا ہے اس سکھہ کے انتہا
کے سامنے رجوگنی تموگنی سکھہ جو آگے کہین گے اوسکی کچہہ حقیقت نہین ہے
اور اس سکھہ مین منقول اور معقول والون کا دونون کا اتفاق ہے اور

جیسے جی اس سکھہ کا انبھو ہو سکتا ہے آتم نشٹھا والے پرمانند سروپ آتما کے اوپاسک گیانی اور اشٹانگ یوگ کرنیوالے اور ببیکی ساانکہہ شاستر والے اس ستوگنی سکھہ کی انتہا کا انبھو کر سکتے ہین جیسے جی اور رجوگنی سکھہ کے انتہا مین پران پرمان ہین جیسے جی اس سکھہ کی انتہا کا انبھو نہین ہو سکتا ہے سواے اسکے وہ سکھہ تُشٹہہ ہے کیونکہ بیدانت شاستر سے وے آپدیک یعنی بھرانتی ہین حقیقت مین وہ ستو سادیو پرلوک اور بھگوت مورتی نہین ہین اگیان کا لمین وے پریت ہوتے ہین سو بھی کسیکا لمین ہوتے ہین اور کسی کا لمین نہین اگیان کا لمین بھی انت ہین ॥۳۷॥

विषयेन्द्रियसंयोगाद्यत्तदग्रेऽमृतोपमंपरिणामेवि षमिवतत्सुखंराजसंस्मृतं ॥ ३८ ॥ यत १ विषये न्द्रियसंयोगात् २ तत् ३ अग्रे ४ अमृतोपमम् ५ परिणा मे ६ विषम् ७ इव म् ८ तत् ९ सुखम् १० राजसम् ११ स्मृतम् १२

॥۳۸॥ رجوگنی سکھہ کو کہتے ہین جو سکھہ شبد وغیرہ سے بشئے اور شروتر وغیرہ جو اندریہ ہین اندونون کا سمبندھ ہونیسے یعنی سننے دیکھنے بولنے استری سنگ وغیرہ مین جو سکھہ ہوتا ہے وہ پہلے یعنی اوسیوقت بھوگ سے مین امرت کی اوپمار کھتا ہے بھوگ کے پشچات زہر برابر ہے جو سکھہ سو سکھہ رجوگنی کہا ہے تاتپریہ زہر کے کہانے سے تو انسان ایک ہی دفعہ مرتا ہے اور ان شبد سپرس وغیرہ بشیونکے بھوگنے سے بار مبار مرتا ہے اسیواسطے اشٹابکر مہاتمانے آپنے گرنتھہ مین پرتھم ہی شلوک مین یہہ کہا ہے کہ ہے تات جو مکت ہوا چاہتا ہے تو بشیونکو بِش وت تیاگ سادیو بھگوت مورتی اور سادیو پرلوک یعنی بیکنٹھہ وغیرہ کی جو اچار کہتے ہین وے اسی رجوگنی سکھہ کی انتہا چاہتے ہین اسکو ستوگنی سکھہ سمجھنا نہ چاہیے کیونکہ وہ سکھہ دیکھنے وغیرہ سے ہوتا ہے تموگنی اور کلین رجوگنی دونون سکھہ کہ جو اس لوک مین

استری وغیرہ کے سمبندہ سے ہوتا ہے اس سے وہ بہتر ہے اسیواسطے پُرانون مین بیاس جی نے اُسکا مہاتم لکھدیا ہے جو پرش شُدّہ سچدانند نرنکار برہمہ کی اُپاسنا کرنے کو سمرتھہ نہین ہین اُنکو چاہیے کہ ساویو بھگوت مورتی کی اُپاسنا کیا کرین اگر نشکام کرینگے تو انتہ کرن شُدّہ ہوجاویگا اور اگر مند سوگندہ سنتل پون کھانیکے اچھا ہے اور منی مانک جواہرات وغیرہ اور خوبصورتی دیکھنے کی اچھا ہے اسواسطے ساویو بھگوت مورتی کا دہیان کرتے ہین تو جیسے اسکی بھوگی ویسے ہی ورے رہے ۰ ۳۸ ۰

यदग्रे चानुबंधे चसुखंमोहनमात्मनः
निद्रालस्यप्रमादोत्थंतत्तामसमुदाहृतं ॥३९॥ यद्१
सुखम्२ निद्रालस्यप्रमादोत्थम्३ तत्१० च४ अग्रे५ चघ
नुबन्धे७ आत्मनः८ मोहनम११ उदाहृतम्१२॥३९॥

تموگنی سُکھہ کو کہتے ہین جو سُکھہ نِدرا آلس پرماد سے پیدا ہوتا ہے ارتھات کھیل منوراج ہنسا لڑائی بکھاد کرودہ وغیرہ چاپلینا اور پہلے اور پیچھے آتما کو موہ کرنیوالا سُکھہ تموگنی کہاتا ہے تاتپریہ نِدرا وغیرہ مین نہ پہلے سُکھہ ہوتا ہے نہ پیچھے صرف جیو کو سُکھہ کی بھرانتی رہتی ہے موہ کا ارتھہ بھرانتی ہے محبت موہ کا ارتھہ نہین ہے محبت کو سنیہ اور راگ کہتے ہین بیشمار لیشو آدمی کی صورت مین جو ہین وے اسی تموگنی سُکھہ کی بھرانتی مین مرجاتے ہین کبھی کسیکا لمین رجوگنی سُکھہ کا انبھو شاید کیا ہوگا اور ستوگنی سُکھہ کو بے حقیقت اور نکما سمجھتے ہین ایسے ہی ستوگنی پرش تموگنی اور رجوگنی دونون سُکھون کو بے حقیقت سمجھتا ہے اور اسی پرکار پرماتما کا جاننے والا ان تینون سُکھون کو انتہ بھرانتی جانتا ہے یہ تینون گُن سب مین رہتے ہین جسکے تموگن پردھان ہے رجوگن ستوگن کم ہے اُسکو تموگنی کہتے ہین اور جسکے رجوگن پردہان ہے اُسکو رجوگنی کہتے ہین اور جسکے ستوگن پردہان

پر دہان ہے اُسکو ستوگنی کہتے ہین رجوگنی مین دُو بہید ہین جو اسی لوک کے شبد
وغیرہ مین تتپر رہتے ہین وے برے کہے جاتے ہین اور جو پرلوک کے نمت شبد وغیرہ کا
بہوگ کرتے ہین وے نسبت پہلے پرشون کے اچھے کہے جاتے ہین اور ستوگنی بہی دو پرکار کے
ہین ایک اشٹانگ یوگ کرنیوالے وغیرہ برمہہ گیان رہت اور ایک برمہہ بت یہہ دو نون
دو نون رجوگنی سے بہتر ہین اور برمہہ گیان رہت ستوگنی سے برمہہ بت ستوگنی بہتر
ہے تموگنی سب سے نکرشٹ ہے ٭ ۳۹ ٭

नतदस्ति पृथिव्यां वादि
विदेवषु वापुनः सत्वं प्रकृतिजैर्मुक्तं यदेभिः स्यात्त्रि
भिर्गुणैः॥४०॥

جو ستو جو کریا کارک بہل دیکہنے سُننے مین آتا ہے سبکو ترگنا تمک جاننا
چاہیے پرتہمی یا سرگ مین یا دو نون مین
جو ست یعنی سرپردہاری پرانی
ان تینون گنونکرکے کہ جو مایا سے
اوتپت ہوئے ہین رہت ہو

पृथिव्याम्१ वा२ दिवि३ वा४ देवे
षु५ वापुनः६ यद्७ सत्वम्८ एभिः९
त्रिभिः१० गुणैः११ प्रकृतिजैः१२ मुक्तम्
१३ स्यात् १४ तद्१५ न१६ अस्ति १७॥४०॥

سو نہین ہے تاتپریہ ایک شدہ سچدانند سروپ نت مکت نراکار آتما استہول سوکشم
کارن سریرون سے پرتہک تینون اوستہا جاگرت سپن سکہپتی کا ساکشی ترگن رہت
ہے اُس سے پرتہک سب بدار تہہ جو اسلوک اور پرلوک کے دیکہنے مین اور سُننے
مین آتے ہین مایا ماتر ہین اِن گنون نے سبکو بہرانت کر رکہا ہے دیوتا ستوگن مین
بہرانت ہو رہے ہین منکہہ رجوگن مین پشو تموگن مین بہرانت ہین جو منکہہ ستوگن مین
بہرانت ہے وہ دیوتا کے سدرش ہے اور جو تموگن مین بہرانت ہے وہ پشو کے برابر ہے
٭ ۴۰ ٭

ब्राह्मणक्षत्रियविशां शूद्राणां च परंतप कर्माणि
प्रविभक्तानि स्वभावप्रभवैर्गुणैः॥४१॥परंतप१ ब्राह्मण
क्षत्रियविशाम्२ च३ शूद्राणाम्४ कर्माणि५ स्वभावप्रभवैः६

یہ گنونکی بھرانتی کہ جو پیچھے کہی بنابرمہہ بدّ یا गुणैः ७ प्रविभक्तानि ८॥४१॥
کے نہین دُور ہوتی ہے اور بنا اگیان دُور ہوئے پرمانند سُروپ آتما کا ساکشات
درشن نہین ہوتا ہے اسواسطے اگیان کی نورتی کے لیے براہمن وغیرہ اپنے اپنے
دھرم کا انشٹھان کرین کہ جو دہرم براہمن وغیرہ کا پرتھک پرتھک آگے کہنا ہے
ہے ارجن براہمن اور چھتری اور بیشیونکے اور شُودرون کے کرم اگیان سے
یعنی ست وغیرہ گنون سے اوپتی ہے جنکی تین گنونکرکے پرتھک پرتھک ہین
اگیان کی نورتی کے لیے اونکا انشٹھان کرنا چاہیے اسواسطے مین کہتا ہون تاتپریہ
براہمن وغیرہ کے کرم گنونکی انوسار پرتھک پرتھک ہین ست گن جسمین
پردہان ہو سو براہمن رجوگن جسمین پردہان اور ست گن کم ہو سو چہتری رجوگن
پردہان ہو جسمین تموگن کم ہو سو بیش تموگن پردہان ہے جسمین سو شُودر ✤

| ست | رج | تم | ست | رج | تم | ست | رج | تم | ست | رج | تم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲ | ۱ | ۲ | ۳ | ۱ | ۱ | ۳ | ۲ | ۱ | ۲ | ۳ |
| براہمن | | | چہتری | | | بیش | | | شُودر | | |

جس گن کے نیچے تین کا ہندسہ ہے اسکو پردہان جاننا چاہیے اور جس گن کے نیچے دو کا ہندسہ
ہے اُسکو اُس سے کم جاننا چاہیے اور جس گن کے نیچے ایک کا ہندسہ ہے اُسکو
اُس سے بھی کم جاننا چاہیے جیسے چہتری بیش دونون رج پردہان ہین بھید یہ ہے
کہ چہتری ہین ست سوائے تم کم ہے اور بیش مین تم سوائے ست کم ہے پرارتھہ مین تو
یہی چار بھاگ ہین اور دُنیا کے بیوہار مین انیک ذات ہین منجملہ انکے براہمن چہتری بیش
بھی ہین ہندوستان مین لوگ یہہ رسم ہندو لوگون مین ہے کہ براہمن کو جاتی کی
اپیکشا مین بڑا سمجھتے ہین چہتری کو اوس سے کم بیش کو اوس سے کم اور پھر انیک
جاتی ہین شُودر کسی جاتی کا دُنیا مین نام نہین لکہا جاتا ہے کوئی کوئی کالستھہ کو شُودر
کہتے ہین لیکن وے بیوہار مین کالستھہ ہی کہے جاتے ہین اور اونکا بیوہار چال چلن
کریا دہرم براہمن چہتری بیشون سے کم نہین ہے مد ماس کہانے سے یہ اعتراض

نہین ہوسکتا ہے کہ کالیستھہ اُس جاتی والون سے کم ہین کہ جو ماس نہین کھاتے ہین کیونکہ براہمن
کھتری بہت کثرت سے کھاتے پیتے ہین دُنیا مین وہ شخص بڑا ہے کہ جو صاحب دولت و
صاحب حکومت ہے اور پرمارتھہ مین وہ بڑا ہے کہ جو بھگوت بھجن وغیرہ نیک کام کرتا ہے
یہہ کوئی نہین کہتا ہے کہ کالیستھہ بھگوت بھجن کرنے سے مُکت ہونگے اور دُنیا مین جیسے
کالیستھہ ہین پرسدّہ ہین مطلب یہ ہے کہ کالیستھہ ایک جاتی ہے کہ جیسے براہمن کھتری
یہ جاتی ہے بیوہار مین شُودر سبد کسی جگہہ نہین سُننے مین آتا ہے پرمارتھہ مین چار پرکار کے
لوگ ہین براہمن چھتری بیش شُودر لکشن انکا ورنقشہ مین لکھا گیا ہے سوائے
اِسکے پرمارتھہ مین اَورکسیکا ذکر نہین بیوہار مین براہمن کھتری بنیہ کالیستھہ و راجپوت
وغیرہ جاتیون کو چار برن مین سمجھتے ہین اور جاٹ گوجر وغیرہ کو برن سنکر اور انتج کہتے ہین
مسلمان اور ولایت کے رہنے والون کو ملیچھہ کہتے ہین یہ سب بیوہار کی بول چال ہے
جیسے مُسلمان بھرت کھنڈ کے اِسیونکو جو برن آشرم والے ہین اُنکو کافر کہتے ہین یعنی محمدی
مذہب سے جو علیحدہ ہین سب کو کافر کہتے ہین ایسے ہی جو مذہب ہنود مین نہین ہے اُسکو
برن سنکر اور انتج اور ملیچھہ کہتے ہین پرمارتھہ درشٹی مین سب ولایت کے لوگ گنون کی
کمی بیشی سے براہمن چھتری بیش شُودر ہین کیونکہ سب مین ست وغیرہ گن رہتے ہین اور
سب پرجا کا مالک ایک ہی ہے او... وہ منصف ہے یہ بات کب قرین قیاس ہے کہ
ایسے منصف نے اَور سب ولایت کے رہنے والون کو ملیچھہ کہا ہو اور اُنکے واسطے کچھہ تدبیر
یعنی پرلوک کا سادہن نہ کہا ہو آگے جو بھگوان براہمن وغیرہ چار برن کا دہرم کہین گے
وہ ایسا سادہارن ہے کہ ابتک اُس دہرم کا خاص کسی ایک ہی جاتمین رواج نہین ہوا
ہے کہ جس سے یہ کہا جاوے کہ یہ خاص اِسی جاتی کا دہرم ہے شم دم وغیرہ کالیستھہ اور
اور مسلمان اور انگریزون مین کثرت سے دیکھنے مین آتے ہین اور شم دم وغیرہ دہارن کرنیسے
یہہ لوگ پاپکے بھاگی نہونگے اِسپر کار بنج کھیتے سُوتا وغیرہ کا یہ نیم نہین ہے کہ شُودر کا دہرم

چھتری ہی ہین ہیے اور مین نہین بلکہ اسکا یہ حال ہے کہ چھتری نہین کہ جو بیوہار مین چھتری کہے جاتے ہین انمین مطلق
نہین کیونکہ رواج بہت دنون سے چھتریونکا جاتا رہا یہ بات غور طلب ہے کہ براہمن چھتری بیش شودر پرمارتھ
درشٹی مین پرلوگ کا سادھن کرنے کے لیے وے ہین کہ جو اوپنشد مین لکھے گئے بیوہار مین جو کوئی جاتی
کہلاتے ہون اور یہہ بیوہار مین جو براہمن وغیرہ کہلاتے ہین انکا حال یہہ ہے کہ جب یہ انتظام
باندہا گیا تھا اور خاص ایک کا نام براہمن رکھا گیا اور جو اسکے لڑکا ہووے وہ بھی براہمن
ہی کہا جاوے تو وہ کوئی دن انتظام ایسا چلا گیا کہ براہمن کے پتر دیو یوگ سے
ستّ پردہان ہے پیدا ہوتا رہا اور بیرج اور کریا مین فرق نہ پڑا اب اس زمانہ
مین غور کرنا چاہیے نہ بیرج کا ٹھکانا ہے نہ کریا کا اور نہ یہ نیم رہا کہ براہمن جاتی کے
لڑکا ستّ پردہان ہی پیدا ہوا براہمن کا لڑکا تم پردہان دیکھنے مین آتا ہے اور ملچھہ
کا لڑکا ستّ پردہان دیکھنے مین آتا ہے اگر تم پردہان کو بید پڑھایا جاوے تو وہ
کب پڑھ سکتا ہے اور ستّ پردہانسے تم پردہان پرش خدمت کرایا چاہے تو وہ کب
کر سکتا ہے غرض بیوہار مین تو یہی سمجھنا چاہیے کہ جو رواج ہے یعنی براہمن کیسا ہی
نالایق ہو اسکے جانیسے سوتک یاتک دور ہوتا ہے اور پرمارتھ مین یہ سمجھنا چاہیے
کہ جسمین شم دم وغیرہ ہونگے وہ مکت کا بھاگی ہوگا اور اس سے اپنا بھلا ہو گا واسطے
دلجمعی کے بیاس جی کا واک کہ جو مہابھارت مین ہے لکھے دیتے ہین زیادہ تقریر کی کچھہ
حاجت نہین ہے

न जानातिः कारणा तान गुणाः कल्याण कारण

म वृत्तिस्थ मपि चांडालं तं देवा ब्राह्मणं विदुः ॥१॥ اس

شلوک کا ارتھ یہ ہے کہ بھیشم جی راجا یودہشٹر سے کہتے ہین کہ ہے تات کلیان مین
یعنی مکتی مین جاتی کارن نہین ہے شم دم وغیرہ گن کارن ہین اگر یہ گن چانڈال مین
بھی برتین گے تو دیوتا اس چانڈال کو براہمن کہینگے پرمارتھ مین جو کام براہمن
سے حاصل ہونا چاہیے وہ تو ایسے ہی براہمن سے حاصل ہوگا یعنے موکش مارگ

ایسے ہی پرشو لسے ملیگا اور شونک پاتک وغیرہ مین بیوہاری براہمن کام دے سکتا ہے وہان ایسے براہمن
کا کام نہین اور اگر بیوہاری براہمن شم دم وغیرہ سادہنو نکرکے جگت ہووے تو از حمہ بہتر ہے اسمین
کسی طرح کا اعتراض نہین ہو سکتا ہے یہ سب بے علمی اسواسطے دنیامین اور خاص ہندوستان مین پہیل گئی کہ
شاستر کا پڑھنا سننا چھوڑ دیا جاہلون کے کہنے پر عمل کرنے لگے جو شخص طمع اور عداوت اور تعصب اور
شہوت وغیرہ مین پہسا ہوا ہے اُنکے قول پر اعتبار کرنا کیسی بیوقوفی ہے اور یہ کب قرین قیاس ہے
کہ ایسے شخص دہوکہا ندیوین اور جو پوتھی اُنکے قبضہ مین ہین کیا بعید ہے کہ اُسمین اُورکا اَور نہ بنادیوین
اسقدر لکھنا ہمارا بہت غور طلب ہے + اہم +

शमोदमस्तपः शौचं क्षांतिरार्जवमेव
च ज्ञानं विज्ञानमास्तिकयं ब्रह्म कर्मस्वभावजम ॥४२॥ शमः
१दमः २तपः ३शौचं ४क्षांति ५आर्जवम ६एवं ७च ८ज्ञानम ९विज्ञानम १०
आस्तिकयम ११ब्रह्म कर्म १२स्वभावजम १३॥४२॥ براہمنون کا کرم کہتے ہین

جسمین یہہ شم وغیرہ ہین سوئی براہمن ہے دنیا کے بیوہار مین کوئی جاتی ہو
اور جو براہمن بنا چاہے وہ ان کرمون کا انشٹہان کرے انتہ کرنکا نردوہ
اندریون کا نروودہ بچار یا برت وغیرہ کرکے شریر کو کرشٹ کرنا وغیرہ
باہر بہیتر پوتر رکہنا کو ملنا م شاستر آچاریہ دوارا جو گیان اپنا انبہو
بید شاستر آچاریہ باکمین لبشواس یہہ براہمن کا کرم سوابہاوک ہے
یعنی پوُرب سنسکار سے یہ لکشن براہمن کے آپنے آپ بے جتن ہوتی ہین براہمن
کے ہمیشہ ان ہی کرمونمین نشٹہار ہتے ہے جسکو براہمن جانیکا ابہمان ہو وہ ان
ان کرمون کا انشٹہان کرے اور لوگ تب اُسکو براہمن سمجہینگے کیونکہ بیرج کا تو اسس
زمانہ مین کچھ اعتبار رہے ہی نہین اور کریا کا بہی کچھ ٹہکانا نہین اور یہ لکشن بہی اگر نہ دیکھینگے
تو کہو کیسے اُسکو براہمن جانکر اُسکے باک پر اعتبار کیا جاوے اور بنا ان کرمون کے اس
بہلا کیسی ہوگا یہہ کرم براہمنون کا سادہارن ہے کہ جو اس شلوک مین کہا اور دان پرتگرہ لینا

سوتک یاتک مین جمینا اور سوئی کرنا اور سنگائی بواہ وغیرہ مین سمدہی کی گہر آنا جانا وغیرہ اس پرکار کے کرم
آسادہارن ہین یعنی ان کرمونکا ادہکار ان ہی براہمنون کا ہے کہ جو دُنیا کے بیوہار مین براہمن
کہے جاتے ہین اور سبکو یہ ریت زیبا نہین دیتی ہین ۴۲

शौर्यंतेजोधृतिर्दाक्ष्यंयुद्धे
चाप्यपलायनंदानमीश्वरभावश्च क्षात्रंकर्मस्वभावजं ॥४३॥शौ
र्यम्१ तेजः२ धृतिः३ दाक्ष्यम्४ युद्धे५ च अपि अपलायनम्६ दा
नम्७ ईश्वरभावः८ च क्षात्रम्९ कर्म१० स्वभावजम्११ ॥४३॥

چہتریون کا سُوابہاوک کرم کہتے ہین سُورتا پراکرم تیج دہیرج چُہرتا یدہ مین پیٹھ دکہا کر بہاگنا نہین سوبا تو
دینا لوگون پر حکم ہونا چہتریونکا کرم یہ سوابہاوک ہے تاتپریہ خوب غور کرکے دیکہو یہ لکشن انگریزون
مین آج کل انگریزون مین برتمان ہین اسی پرکار دُنیا مین جسکا راج ہوتا ہے اُسمین یہ کرم ضرور ہوتے ہین جیسے ان کو
ادہکار اُن چہتریونکا تہا کہ جو بیوہار مین چہتری جاتے ہین اُنہون سے یہ کرم ہوسکے جنہون نے وے کرم کیے پرتکش دیکہہ لو کہ
راجکا بہوگ کرتے ہین اسپرکار جو شم دم وغیرہ سادہن سمپن ہوگا بیشک بےشبہ پرمانند کا بہوگ کریگا اگر کوئی یہ
اعتراض کرے کہ یہ ملیچھ ہین اُنکو راجکا ادہکار نہین ہے بعد مرنے کے بسبب نرک مین جاوینگے ہرگز یہ
بات قرین قیاس نہین ہے کوئی مہاتما بدوان اس بات کو پسند نہین کرینگے ستوگن وغیرہ کی
کمی بیشی سے سدگتی درگتی کا ادہکار اُنکو ہوگا بہگوت باک یہان پرمان ہے کہ ستوگنی
اودہر کے لوگون کو پراپت ہوگا اور جو اُنمین رجوگنی تموگنی کثرت سے ہین تو اس زمانہ مین جو
براہمن چہتری ہین وے کونسی کثرت سے ستپردہان ہین۔

कृषिगोरक्ष्यवाणि
ज्यंवैश्यकर्मस्वभावजं परिचर्यात्मकंकर्मशूद्रस्यापिस्व
भावजं ॥४४॥ कृषि१ गोरक्ष्य २ वाणिज्यम३ वैश्य कर्म४ स्वभा
जम्५ परिचर्यात्मकम्६ कर्म७ शूद्रस्य८ अपिस्वभावजम्९
॥४४॥ آدہے شلوکمین بیش کا کرم اور آدہے شلوکمین شُودر کا کرم کہتے ہین کہیتی گیئو کی رکشا
پالنا بنج کرنا بیش کا کرم سُوابہاوک ہے اور ٹہیل خدمت یہہ کرم شُودر کا سوبہاوک ہے

تاتپریہ شم دم وغیرہ کرم کرکے جو جگت مین وہ کھیتی یا بنج یا کوئی اور پیشہ نہین کر سکتے ہین شودرون کے ذمہ انکی خدمت کرنی فرض ہے اور چھتریون کے ذمہ اونکی دہیہ یاترا کا خرچ ان بستر وغیرہ دینا فرض ہے اور انکے پاس جو کچھ ہووے تو اُسکی پرورش ویش کے ذمہ ہے کیونکہ جو پرش پرورتی مین رہتا ہے اوسکو اچھیطرح نیک و بد کی تمیز نہین ہوسکتی ہے اور جو نورتی مارگین ہین اُنکو سوائے بچار کے اور کچھ کام نہین ہے نیک و بد کرم کو خوب جان سکتے ہین جیسے گرہستون نے برکت پُرشون کی خدمت کرنی چھوڑدی اور اُنکی دہیہ یاترا کا فکر نہ رکہا تب سے اُنکو اپنی دہیہ یاترا کا آپ فکر ہوا جب ایک فکر ہوا تب نرمل بچار کب ہوسکتا ہے خیر جیسے تیسے اُنہون نے تو اپنا مارگ موکش تلاش کیا لیکن گرہست محروم رہے کیونکہ اُنکے ذمہ راہ راست بتلانا جب فرض تھا کہ جب دہیہ یاترا کا فکر گرہستہ رکھتے تھے پرورت پرشونکو راہ راست ملنا بہت مشکل ہے جنگ وغیرہ کی کتھا کارک کو ٹھیک نہین ہے اوسکا تاتپریہ شوارتھ مین نہین ہے پرارتھ مین تاتپریہ ہے پورب سنسکار اور بھگوت کرپا اور بات ہے ۔۔۔

स्वे स्वे कर्मण्यभिरतः संसिद्धिं लभते नरः स्वकर्मनिरतः सिद्धिं यथा विन्दति तच्छृणु ॥४५॥ स्वे १ स्वे २ कर्मणि ३ अभिरतः ४ नरः ५ संसिद्धिम् ६ लभते ७ स्वकर्मनिरतः ८ सिद्धिम् ९ यथा १० विन्दति ११ तत् १२ शृणु १३ ॥४५॥

اپنے اپنے کرمون کا اُنشٹان کرتے ہین اُسکا پھل کہتے ہین اپنے اپنے کرم مین پریتی کرنیوالا نر انتہ کرن شدھی دوارا بھگوت پرساد سے موکش کو پراپت ہوتا ہے اپنے کرم مین نرنتر پریتی کرنیوالا موکش کو جیسے پراپت ہوتا ہے سو تُم سُنو تاتپریہ اپنے کرم کا اُنشٹان کرنے سے انتہ کرن مین رجو گنی تمو گنی جو برتی ہین دور ہوتی ہین اسکو انتہ کرن کی شدھی کہتے ہین پھر بھگوت کی کرپا سے بیدانت شاستر کا شرون منن ندی دہیاسن کرکے پرانند سروپ کو پراپت ہوتا ہے ۔۔

यतः प्रवृत्तिर्भूतानां येन सर्वमिदं ततं ۔۔۴۶۔۔

स्वकर्मणा तमभ्यर्च्य सिद्धिं विन्दति मानवः ॥४६॥ यतः १ भू-
तानाम् २ प्रवृत्तिः ३ येन ४ इदम् ५ सर्वम् ६ ततम् ७ तम् ८ स्व-
कर्मणा ९ अभ्यर्च्य १० मानवः ११ सिद्धिम् १२ विन्दति १३ ॥४६॥

اوپر کے شلوک مین یہہ لکشن ایشور کا کہکر پھر آدہے شلوک مین اوسکی بہکتی کرنیکا پہل کہتے ہین جس سے بہوتون کی پرورتی ارتہات جسکی سَتّا سے سب جگت چیشٹا کرتا ہے اور جس کرکے یہہ سب جگت بیاپت یعنی پورن ہو رہا ہے تس انتریامی ایشور کو اپنے کرم کرکے یعنی اپنے کرم سے ارادہن کرکے منکہہ انتہ کرن شدہہی دوارا اُسی انتریامی کی کرپا سے گیان نشٹھہ ہوکر پرمانند سروپ آتما کو پراپت ہوتا ہے تاتپریہ سمست جگت مین آنند پورن ہو رہا ہے کوئی کرم کارک کریا وغیرہ بستو ماتر بنا آنند کے نہین اور آنند ہی کے سَتّے سے سب چیشٹا کرتے ہین اگر آنند کی آشا نہو تو کوئی کسی کام مین پرورت نہو ہریک کرم مین جو آنند ہوتا ہے اُسکو پرمانند پورن برہمہ کی چہایا جاننا چاہیے اور یہہ غور کرنا چاہیے کہ جسکی ذراسی چہایا مین ترلوک کے پرانی بہول رہے ہین اُسکا کیا کہنا ہے یعنی وہ مَن اور بانی سے پرے ہے اپنے اپنے سودہرم کا انشٹھان کرنے سے وہ پرسن ہوکر اپرکٹ ہوجاتا ہے عقلمندی اور تقریر سے اُسکے پراپتی مشکل ہے اُسمین محبت کامل ہونی چاہیے ॥۴۶॥

श्रेयान स्वधर्मो विगुणः परधर्मात् स्वनु-
ष्ठितात् स्वभावनियतं कर्म कुर्वन्नाप्नोति किल्विषं ॥४७॥
स्वनुष्ठितात १ परधर्मात् २ स्वधर्मः ३ विगुणः ४ श्रेयान ५ स्वभावनि-
यतम् ६ कर्म ७ कुर्वन् ८ किल्विषम् ९ न १० आप्नोति ११ ॥४७॥

اپنے دہرم مین اوگن سمجہکر پرائے دہرم کا جو انشٹھان کرتے ہین انکو پاپ ہوتا ہے یعنی جو پرورتی دہرم کے یوگ تہے وے نورتی دہرم کو اچہا سمجہکر جو نورتی دہرم کا انشٹھان کیا چاہین تو انتہ کرن مین رجوگن تموگن بہرے رہنے سے اُس نورتی دہرم کا انشٹھان کب ہوسکتا ہے

پرورتی دہرم کو بھی چھوڑ کر دونون طرف سے بھرشٹ ہوئے اور جو نورتی دہرم کے یوگ ہیں وہ گیان
کے لبھ سے یا کسی اور پورب سنسکار سے اپنے دہرم کو چھوڑ کر پرورتی دہرم کا انشٹہان کرینگے تو
بہر گئی ہوئی رجوگن تموگن کی برتی اُسکے انتہ کرن میں پرویش ہو جاوینگی اسکو پاپ کہتے ہیں اسواسطے
اپنے ہی دہرم کا انشٹہان کرنا چاہیے سُندر پرائے دہرم سے اپنا دہرم گن رہت بھی بہت اچہا ہے اپنے گن کے
انوسار جسکا نیم کیا گیا ہے اس کرم کو کرتا ہوا یا کیو نہین پراپت ہوتا ہے تاتپریہ جیسے وش مین رہنے والا جیو وش کہا کر
نہین مرتا ہے اِس پرکار اپنے گن کے انوسار کرم کرتا ہوا پا پکو نہین پراپت ہوتا ہے اور سوا مسٹر ی شتمی وغیرہ
بہت سُندر ہے پرنتو چہرو الیکے کام کا نہین ٭ ۴۷ ٭

सहजं कर्म कौन्तेय सदोषमपि न त्यजे-
त् सर्वारम्भा हि दोषेण धूमेनाग्निरिवावृताः ॥४८॥ कौन्तेय १ सहजम्
कर्म ३ सदोषम ४ अपि ५ न ६ त्यजेत् ७ हि ८ सर्वारंभा ९ दोषेण १० आवृ-
ताः ११ धूमेन १२ अग्निः १३ इव १४ ॥४८॥

کوئی کرم شبہہ اشبہہ ایسا نہین کہ جسمین
دوش نہووے اسواسطے بھائی سو بہاوک انوسار جو گن اپنے مین پردہان ہو ستو یا رج یا تم ویسے ہی کرم شم دم وغیرہ
پرجہ پا وغیرہ یا یدہ وغیرہ یا تج وغیرہ یہ کرم دوش سہت بھی ہیں پرنتو جبتک انتہ کرن شُدہ نہووے اور گیان کا
اچھی طرح پرکاش نہووے تب تک انکو نہین تیاگنا چاہیے اسمین شک نہین ہے کہ سب آرمبہ کسی نہ کسی دوش کرکے ملے ہیں
جیسے دہوم کر کے اگنی لیکن بنا اگنی کام نہین چلتا ہے اسواسطے اسکے دوش کو بھی انگی کار کیا جاتا ہے
جبتک آتما کی بدہی وغیرہ کے ساتہ ایکتا بنی رہیگی نر دوش شُدہ اسنگ آتما کا بودہ نہو گا تب تک
اگیانکی نورتی کے لیے کرم کرنا ضرور چاہیے ٭ ۴۸ ٭

असक्तबुद्धिः सर्वत्र जितात्मा
विगतस्पृहः नैष्कर्म्यसिद्धिं परमां सन्न्यासेनाधिगच्छति
॥४९॥ सर्वत्र १ असक्तबुद्धिः २ जितात्मा ३ विगतस्पृहः ४ परमा-
म ५ नैष्कर्म्यसिद्धिम ६ सन्न्यासेन ७ अधिगच्छति ८ ॥ ४९ ॥

پرم سدہانت نر دوش یہ ہے اگر یہ سمجہ جاوے تو بیشک سب شبہہ اور اشبہہ کرمون کا
تیاگ کر دینا چاہیے تیاگ ہے سے پرمانند کی پراپتی ہوتی ہے سرو تر شبہہ اشبہہ پاپ جنک پُن

جنک پدارتھون مین یعنی کسی پدارتھ مین جسکی بدہی آسکت نہین ہے اور جیتا ہوا ہے کاریہ کارن سنگھات جسکا انتر دور ہوگئی ہے اِسلوک کی دیکھی سُنی اور پرلوک کی سُنی ہوئی پدارتھونکی اِچّھا جسکی نشٹ ہو پرم نشکام کی اِنتہا کو سنیاس کرکے یعنی سبکا تیاگ کرکے پراپت ہوتا ہے تاتپریہ پرات پر پدارتھ پرمانند سروپ آتما نرلکار نشکریہ کی پراپتی سب پدارتھونکے تیاگ کرنے سے ہوتی ہے جسقدر مت اور مذہب ہین کسیمین آسکت نہین ہونا بجز اپنے سروپ کے یہی پرم سِدّھی ہے اور سب بید پُران کرم دھرم پوجا پتری تیرتھ برت جپ تپ وغیرہ سادھن ہین نیشکرم ۴۹

सिद्धिं प्राप्तो यथा ब्रह्म तथाप्नोति निबोध मे समासेनैव कौन्तेय निष्ठा ज्ञानस्य या परा॥५०॥ यथा १ सिद्धिम् २ प्राप्त ३ तथा ४ ब्रह्म ५ आप्नोति ६ कौन्तेय ७ या ८ ज्ञानस्य ९ परा १० निष्ठा ११ समासेन १२ एव मे १३ निबोध १४॥५०॥

پرانِشٹھا گیان کی شری بھگوان آگے پانچ شلوکومین کہینگے ارجن کو سمبودھن کرکے ہوشیار کرتے ہین کہ ہے ارجن پرم نِشٹ کو خوب ایکاگر چت ہوکر سن جیسے سب کرمونکا یتھا ادھکار انشٹھان کرکے اور اُنکا پھل تیاگ کرکے انتہ کرن شُدّھی دوارا پھر اونکا تیاگ کرکے نیشکرم کے سِدّھی کو پراپت ہوتا ہے یعنی اپنے کو اکرتا اسنگ پہچان جاتا ہے تیسے ہی برہم کو پراپت ہوتا ہے اِسجگہ تم پد اور تت پد دونون کی ایکتا شری بھگوان سپشٹ دکھاتے ہین پہلے بھی دکھا چکے ہین واسطے گیان نِشٹھا کے مضبوطی کے پھر بھی دکھاتے ہین اگر نیشکرم سِدّھی کا ارتھ انتہ کرن کی شُدّھی کیا جاوے آتما نہ کیا جاوے توبھی جو برہم کی پراپتی وہی آتما کی پراپتی ہے آتما اور برہم یہ شبد تو دو ہین اور ارتھ دونونکا پرمانند سروپ نت چت ایک ہے دوسری طرح ایسے ارتھ کرنا چاہیے کہ جیسے انتہ کرن شُدّھی دوارا یعنے نیشکرم سِدّھی کو پراپت ہوا برہم کو پراپت ہوتا ہے تتھا یعنی سو پرکار مجھسے سُن ہے ارجن جو گیان کی پرانشٹھا ہے اُسکو سنکشیپ کرکے آگے پانچ شلوکو مین کہونگا مجھسے جان یعنی سُن تاتپریہ جو یہ پراگیان کے نِشٹھا شری بھگوان کہینگے اسکی پراپتی کیواسطے سب جپ تپ

پوجا پاٹھ شرادھ جگنّاتھ بدری ناتھ بھکتی کرم گیان وغیرہ ہیں اسکی پراپتی ہیں سبکی سماپتی ہے ٭ ٥٠ ٭

बुध्या विशुद्धया युक्तो धृत्यात्मानं नियम्य च शब्दादी
न्विषयांस्त्यक्त्वा रागद्वेषौ व्युदस्य च ॥५१॥ विशुद्धया १ बुध्या
२ युक्तः ३ च ४ धृत्या ५ आत्मानम् ६ नियम्य ७ च ८ शब्दादीन् ९
विषयान् १० त्यक्त्वा ११ रागद्वेषौ १२ व्युदस्य १३ ॥५१॥ سوئی پراگیان

نشٹھا شری بھگوان کہتے ہیں ستوگنی آتما کی نشچے کرنیوالی بدھی کر کے یُکت اور ستوگنی دھیرج
کر کے اسی بدھی اور شریر کو نرودھ کر کے اور شبد وغیرہ بشیونکو تیاگ کر کے راگ دویش
کو دور کرکے برہم بھاو کو پراپت ہوتا ہے تیسرے شلوک کے ساتھ اسکا سمبندھ ہے تاتپریہ
شبد وغیرہ کے تیاگ میں دھیہ پاتر کا نشید نہیں ہے دھیہ پاتر سے زیادہ شبد وغیرہ
میں متوجہ ہونا بندھ کا ہیتو ہے اور شریر کا نرودھ یہ ہے کہ گلہوشتنکا شوچ اشنان بھکشا کے
سے تو اٹھنا ضرور چاہیے اور رات کی بیچ میں ڈیڑھ پہر سونا ضرور چاہیے باقی ایک جگہ ایکانت آسن
پر بنا آشرے سیدھا بیٹھا رہکر آتما کا دھیان کرنا چاہیے اور بھوک یا پرم ہنس وغیرہ جو تیاسے
ہیں وے اس جگہ نہیں رہتے ہیں انکو گنو چار کوس چلنے کی شاستر میں آگیا ہے ٭ ٥١ ٭

विविक्तसेवी लघ्वाशी यतवाक्कायमानसः ध्यानयोगपरो
नित्यं वैराग्यं समुपाश्रितः ॥५२॥ विविक्तसेवी १ लघ्वाशी २ य
तवाक्कायमानसः ३ नित्यम् ४ ध्यानयोगपरः ५ वैराग्यम् ६ समु
पाश्रितः ७ ॥५३॥ بن جنگل پہاڑ ندی کے کنارہ وغیرہ کو بکت دیش کہتے ہیں یعنی جس دیش

میں جس جگہ استری چور پراکرت جن بالک مورکھ سنگھ سرپ وغیرہ کا سمبندھ نہووے ایسے دیشکے
سیون کرنیکا سوبھاو ہے جسکا اسکو لگھواشی کہتے ہیں دو بھاگ ان کر کے اور ایک بھاگ جل
کر کے پورن کرے اور ایک شواس کے آنے جانے کے لیے خالی رکھے مطلب یہ ہے کہ
کچھ تھوڑی بھوک بنی رہے مخالفین مذہب ہنود کا بھی اسمیں اتفاق ہے۔

اندرون از طعام خالی دار * تا در وی نور معرفت بینی * کم کہانیمین بہت فائدہ ہین جبتک یہ دونون
سادہن نہونگے ہرگز اُور سادہنو نگا اوس سے انشٹھان نہو گا یہ سادہن اوّل اور ضروری ہین جگیاسو
کو اور گیان نشٹھہ کا تو یہ سوبہاو ہی ہے جیتنے ہوئے ہین باک اور شریر اور من جسکے یعنی جو لکشن شترو ہین
اودہیایمین ستوگنی تپ کا لکھا ہے شریر من بانی کرکے اوسیر کاربرتتے ہین آتم دہیان یوگ کو
یعنی ندی دہیاسن کو پرات پرجا نکرنت دہیان یوگ پرائن رہتے ہین نت شبد کہنیکا یہہ مطلب ہے
کہ پڑھنا پڑھانا جب پاٹھہ اُور ونکو اُپدیش ایسے ایسے سب کرمونکا تیاگ ہے اُس مہاتما کے یعنی بجز
آتم دہیان کے اُور کوئی کرم نہین کرتا ہے گیان نشٹھا والا بیراگ کو بہت اچہی طرح آشرے کرتا
ہے بجز پرمانند سروپ آتما کے سب پدارتہون کو کہ جو اس لوک مین دیکھتے اور سُنتے ہین اور پرلوک کے
پدارتہہ بید شاسترونمین جو سُننے مین آتے ہین سبکو انت دو کہدائی اناتم دہرم والا جانکر کسیمین کچہہ پریتی کرتا ہے
نہ کچہہ بیر کرتا ہے پرم گیان نشٹہا والیکا یہہ لکشن ہے * ۵۲ *

अहंकारंवलं दर्पं का
मं क्रोधं परिग्रहं विमुच्य निर्ममः शान्तो ब्रह्म भूयाय कल्पते ॥५३
अहंकारं१ वलम् २ दर्पम् ३ कामम् ४ क्रोधम् ५ परिग्रहम् घि
मुच्य ७ निर्ममः ८ शान्तः ९ ब्रह्मभूयाय १० कल्पते ११॥५३॥ اور جو

اُسکا لکشن سنو دیہہ وغیرہ مین اہم بدہی یانیم نورت پُرش پرم ہنس پرکت براہمن یوت جگت گرو ہین
ایسا ایسا اہنکار زبردستی مت مین دُراگرہ کرنا یعنی علم کے زور سے دوسرے کو نیچا دکہانا یوگ کے بل
سے کسیکا برا کرنا کسیکا بہلا کرنا بگینہہ وغیرہ اور ساولیو مورتیمان رام کرشنادی کے درشن سے جہا
کہوٹے پرش یا کہنڈی وغیرہ کے ساتہہ برد ہیہ پاتر اسے زیادہ بستر وغیرہ اور پوتھی وغیرہ پاس رکھنا جو
اوپر کہے اِن سبکو من سے تیاگ کرکے دیہہ وغیرہ اور سنیاس دہرم وغیرہ اور ادویت نشٹھا وغیرہ
مین ممتا رہت شانت یعنی بہوت بہوشیت برتمان کال کے چنتا رہت پرش برہمہ بہاو کو پراپت
ہوتا ہے تاتپریہ پرمانند سروپ نت پراپت آتما کو پراپت وت مانکر یہہ کہا جاتا ہے کہ برہمہ بہاو کو
پراپت ہوتا ہے واستو برہمہ سدا ایکرس ہے * ۵۳ *

ब्रह्म भूतः प्रसन्नात्मा

नशोचति नकांक्षति समः सर्वेषु भूतेषु मद्भक्तिं लभते परां॥५४॥

ब्रह्मभूतः१ प्रसन्नात्मा२ न३ शोचति४ ५ कांक्षति६ सर्वेषु७ भू-

तेषु८ समः९ पराम्१० मद्भक्तिम्११ लभते१२॥५४॥ برہم بھاو کو جو

پراپت ہوتا ہے اوسکا پہل نروپن کرتے ہین دو سلوکونین برہم سروپ ہوا پرسن چت

ہے جیسکا سو بیتی ہوئی باتونکا نہین شوچ کرتا ہے اور اگلیکو کچہ نہین چاہتا ہے سب ہونونمین

دیوتا سے لیکر چینٹے پرینت سم سب جیسے اوسکے نزدیک دیوتا ویسے ہی چینٹی کچہ کام نہین شری بھگوان

کہتے ہین کہ وہ پرا میری بھگتی پراپت ہے ساتوین ادہیایمین چار پرکار کی بھگتی کہی ہے منجملہ انکے

چوتھی بھگتی تین سے پرے ہے اسواسطے اوسکو پرا بھگتی کہتے ہین گیان کی پرانشٹھا کہو یا اوسکو پرا بھگتی

کہو بات ایک ہی ہے اسجگہ پاشنادی مورتیونکا پوجن وغیرہ اور رام کرشنادی سادیہ مورتیمان

بھگونکی بھکتی نہین ہے گیان نشٹھا کا نام یہان بھگتی ہے شری بھگوان نے بھگتی کا پرالبشیش دے

رکھا ہے مورتیمان بھگونکی بھکتی سادہن ہے اور یہ پرا بھگتی پہل ہے پرکرن دیکہکر ارتہ سمجہنا چاہیے

پچاس کے شلوکمین شری بھگوان نے صاف کہا ہے کہ جہان گیان کی پرا جو نشٹھا ہے اوسکو تو مجہہ

سے سن اور وہ پرکرن ابتک سماپت نہین ہوا ہے پچپن کے شلوکمین سماپت ہوگا وہانتک گیان نشٹھا کا

برنن ہے بہید بھگتی کا نروپن سادہنو مین ساتوین ادہیای وغیرہ مین نروپن کیا ہے وہان وہ بھی

پرکرن ہے سادہن کو سدہانت سمجہنا اور سدہانت کو سادہن سمجہنا بڑی مورکہتا ہے +۵۴+

भक्त्या मामभिजानाति यावान्यश्चास्मि तत्त्वतः ततो मां तत्त्वतो

ज्ञात्वा विशते तदनन्तरम्॥५५॥ तत्त्वतः१ यावान्२ च३ यः४ अस्मि५

माम्११ ज्ञात्वा१२ अनन्तरम्१३ विशते१४॥५५॥ شری بھگوان کہتے ہین کہ جو میرا اصل

سروپ ہے وہ اسی گیان نشٹھا سے کہ جو پچہے چار شلوکونمین کہی اسی کو پرا بھگتی کہتے ہین اسی سے جانا

جاتا ہے اور سب بیدہی اسکا سادہن ہے واستو یعنی تحقیق حقیقت مین جیسا اور جو ہون مین

ویسا مجہکو گیان لکشنا بھگتی کرکے اچھی طرح جانتا ہی بعد اوسکے واستو مجکو جانکر تس پیچھے مجہہ مین ہی

پرویش کرتا ہے تاتپریہ جیسے پرمانند سروپ آتما او یا دہی ست اور او یا دہی رہت ہے گیان نشٹھا
سے ہی جانا جاتا ہے جو آتما کا جاننا ہے وہ ہی اُسمین پرویش ہونا ہے پہلے جاننا اور پیچھے
اُسمین پرویش ہونا یہ ایک مہاورہ گفتگو کا ہے برہم کا جاننے والا برہم سروپ ہی ہے یہہ شرتی
کا ارتھ ہے ۔۵۵۔ सर्वकर्माण्यपि सदा कुर्वाणो मद्व्यपाश्रयः मत्प्र
सादादवाप्नोति शाश्वतं पदमव्ययं ॥५६॥ सदा १ सर्व कर्माणि २
मद्व्यपाश्रयः ३ कुर्वाणः ४ अपि ५ मत्प्रसादात् ६ अव्ययम् ७ शाश्व
तम् ८ पदम् ९ अवाप्नोति १० ॥५६॥ گیان نشٹھا بھگوت کی کرپا سے پراپت ہوتی
ہے جب پرتھم بید وکت نشکام کرم کرے یہ پرم پد کا مارگ شری بھگوان دکھاتے ہیں سدا سب
کرموں کو بھگوت کا آشرا لیکر کرتا ہوا نشچے بھگوت پرساد سے نرلکار نت پد کو پراپت ہوتا ہے
سشرح میرا آشرا لیکر میرے پرساد سے یہ لفظی معنی ہیں شری بھگوان ارجن سے کہتے
ہیں تاتپریہ یہ پرمیشور کا آشرا لیکر یتھا شکتی دیش کال بستو کے انوسار نشکام کرنا چاہیے بنا
آشرے کرموں کا نرباہ کٹھن ہے اور اس سمے میں تو سوائے پرمیشور کے اور کسی دھرم کرم کا بھروسا
نہیں ہے کیول اُسی کرپا کرکے کرپا سے سب ارتھ دور ہوسکتے ہیں اور پرم پد پرمانند سروپ
آتما کی پراپتی ہونی اُسکے کرپا کا پہل سمجھنا چاہیے اکرت او پاسک کو گیان نشٹھا کا کبھی پراپت
نہیں ہوتا ہے ۔۵۶۔ चेतसा सर्वकर्माणि मयि संन्यस्य मत्परः
बुद्धियोगमुपाश्रित्य मच्चित्तः सततं भव ॥५७॥ मत्परः १
चेतसा २ सर्वकर्माणि ३ मयि ४ संन्यस्य ५ बुद्धियोगम् ६ उपा
श्रित्य ७ सततम् ८ मच्चित्तः ९ भव १० ॥५७॥ اسواسطے مجھہ پرائن ہوکر چت
کرکے سب کرموں کو میرے لیئے تیاگ کرکے اور گیان لوگ کو آسرے کرکے سدا مجھہ میں چت
والا ہو یعنی ہمیشہ مجھہ میں ہے تیرا چت لگا رہے ایسا ہو تاتپریہ یہہ سمجھکر کہ سب کرم دہرم واسطے
انتہ کرن کی شدھی کے ہیں جسکا انتہ کرن شدھ ہوجاتا ہے او سپر پرمیشور پرسن

